ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَ اللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۝

اس مختصر مقالے میں اتنی گنجائش تو نہیں کہ اس ضیا بار خطبے کی تمام خُوبیاں گنائی جائیں ؛ تاہم چند دلآویز جھلکیاں خوشِ ذوقِ قارئین و سامعین کی نذر ہیں

ع گر قبول افتد زہے عزّ و شرف

## حمدِ باری تعالیٰ

فقہ حنفی میں امامِ اعظم ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی ایک مشہور تصنیف کا نام "الفقہ الاکبر" ہے۔ اسی طرح جامع کبیر، زیادات، فیض، مبسوط، دُرَر، غُرَر بھی بلند پایہ فقہی تصنیفات ہیں۔ امام احمد رضا نے ان ناموں میں کہیں ضمیر کا، کہیں حرفِ جر وغیرہ کا اضافہ کرکے ان کو اس انداز میں ترتیب دیا ہے کہ کتابوں کے یہ نام ہی اللہ تعالیٰ کی بہترین حمد بن گئے ہیں، فرماتے ہیں ؛

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ ھُوَ الْفِقْہُ الْاَکْبَرُ وَ الْجَامِعُ الْکَبِیْرُ لِزِیَادَاتِ فَیْضِہِ الْمَبْسُوْطِ الدُّرَرِ الْغُرَرِ (سب تعریفیں اللہ ہی کے لئے ہیں، اللہ کی تعریف ہی سب سے بڑی دانائی ہے اور اللہ تعالیٰ کے پھیلے ہُوئے فیض کے شفاف اور تابناک اضافوں کی بڑی جامع ہے)

سُبحان اللہ! کیا دلپذیر حمد ہے!

یعنی فیضانِ الٰہی کے اضافے اور زیادات موتیوں کی طرح شفاف اور روشن پیشانیوں کی طرح تابناک ہیں۔ اب آپ خود ہی سوچیے کہ جس فیض کے اضافے اور زیادات اس قدر منزّہ اور روشن ہوں اس فیض کی اپنی شفافیت و تابندگی کا کیا عالم ہوگا! پھر صاحبِ فیض جَلَّ وعَلاَ کی تابانی و درخشانی کی تو بات ہی نہ پُوچھئے کہ وہ انسانی فہم و ادراک سے ماوراء ہے اور زبان و بیان اس کی ترجمانی سے قاصر ہیں۔



بقول شیخ سعدیؒ : ؎

اے برتر از خیال و قیاس و گمان و وہم — وز ہر چہ گفتہ اند و شنیدیم و خواندہ ایم
دفتر تمام گشت و بپایاں رسید عمر — ما ہمچناں در اولِ وصفِ تو ماندہ ایم

جزاک اللہ، اے امام احمد رضا! کیا البیلی اور انوکھی حمد بیان کی ہے آپ نے، اللہ رب العالمین کی!

لیکن واضح رہے سامعین و قارئینِ کرام! کہ حمد کا یہ پہلو ضمنی ہے، جبکہ امام احمد رضا درحقیقت یہ کہنا چاہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کی نہ کوئی حد ہے، نہ انتہا۔ یعنی ؛ ع

حمدِ بے حد مر خدائے پاک را

لیکن محض "حمدِ بے حد" کہہ دینے سے وہ بات نہیں بنتی جو امام احمد رضا کہنا چاہتے ہیں۔ وہ اللہ تعالیٰ کے فیضِ مبسوط کا ذکر کرتے ہیں۔ اور ظاہر ہے کہ اللہ کے فیض کی کوئی انتہا نہیں۔ اور غیر متناہی فیض کی زیادات، غیر متناہی در غیر متناہی ہوں گی اور جو حمد ان زیادات کی جامع ہوگی وہ غیر متناہی در غیر متناہی در غیر متناہی ہوگی، اور امام احمد رضا اللہ تعالیٰ کی ایسی ہی حمد کرنا چاہتے ہیں — الجامع لزیادات فیضہ ......

کیا کمال درجے کا اغراق فی المبالغہ ہے! "حمدِ بے حد" یا "بے انتہاء تعریف" میں اس مبالغے کا عشرِ عشیر بھی نہیں پایا جاتا۔

## صلوٰۃ وسلام اور اس کے ضمن میں حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل کا بیان

بارگاہِ رسالت میں صلوٰۃ وسلام پیش کرتے ہُوئے امام احمد رضا نے پہلے تو ائمۂ فقہ کے ناموں اور معروف القاب کو اس طرح ترتیب دیا کہ کچھ ان میں سے سرورِ عالم

کے نام بن گئے اور کچھ ان کی صفات ۔ اس کے بعد اسمارِ کُتب سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل بیان کئے ہیں ۔ البتہ صلوٰۃ وسلام پیش کرنے کے دوران امام احمد رضا نے مندرجہ بالا تمام محاسن و لطائف کے علاوہ ایک اور خوبی کا اضافہ کیا ہے ۔ یعنی سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اپنے عقیدے کی بھی وضاحت کر دی ہے اور یوں اہلِ سنّت کی ترجمانی کا فریضہ بھی انجام دے دیا ہے ۔

امام احمد رضا کا عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہم سب کے ، بلکہ سارے عالم کے مالک ہیں لیکن بالذات نہیں بلکہ اللہ کی تملیک سے مالک ہیں ۔ اپنے نعتیہ کلام میں فرماتے ہیں : ؎

ان کو تملیکِ ملیک الملک سے
مالکِ عالم کہا ، پھر تجھ کو کیا !

ان کا یہ بھی عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بروزِ محشر عاصیوں کی شفاعت فرمائیں گے اور حق تعالیٰ سے ان کو بخشوائیں گے ؎

پیشِ حق مژدہ شفاعت کا سُناتے جائیں گے
آپ روتے جائیں گے ، ہم کو ہنساتے جائیں گے

اب دیکھئے کہ ائمہ کرام کے اسمار و القاب سے کس طرح اپنے عقیدے کی وضاحت فرمائی ہے ۔ لکھتے ہیں ؛

وَالصَّلوٰۃُ وَالسَّلَامُ عَلَی الْاِمَامِ الْاَعْظَمِ لِلرُّسُلِ الْکِرَامِ ؎ مَالِکِیْ وَشَافِعِیْ اَحْمَدُ الْکُرَامِ ۔ (اور صلوٰۃ وسلام ہو رسولوں کے سب سے بڑے امام پر ، جو میرے مالک ہیں اور میرے لئے شفاعت کرنے والے ہیں ، ان کا نام احمد ہے ، بہت ہی عزت والے ہیں)

امامِ اعظم ، امام مالک ، امام شافعی ، امام احمد ——— ائمہ مذاہب اربعہ کے



معروف القاب و اسمار مذکور ہیں ، انہی کے ساتھ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعریف کی جارہی ہے اور ساتھ ساتھ اپنا عقیدہ بیان کیا جارہا ہے ۔

تھوڑا آگے بڑھئے اور اہلِ سنّت کے ایک اور عقیدے کی ترجمانی کا انداز دیکھئے ۔ اہلِ سنّت کا عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم تمام کائنات کی اصل اور مَبدَا ہیں : ؎

تو اصلِ وجود آمدی از نخست
دگر ہر چہ موجود شد فرعِ تست

یہی عقیدہ امام احمد رضا کا ہے : ؎

اصلِ ہر بود و بہبود ، تخمِ وجود
قاسمِ کنزِ نعمت پہ لاکھوں سلام

اس عقیدے کے اظہار کے لئے آپ نے امامِ اعظم کے تین مشہور شاگردوں یعنی امام محمد ، امام حسن ابن زیاد اور امام قاضی ابو یوسف رحمۃ اللہ علیہم اجمعین کے ناموں کا انتخاب کیا اور انھیں اس طرح یکجا کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اسمِ گرامی کا بھی اظہار ہو گیا ، آپ کے حُسن و جمال کا بھی بیان ہو گیا اور یہ بھی واضح ہو گیا کہ حُسنِ یوسف پرتوِ حُسنِ مصطفیٰ ہے ، بلکہ خود یوسف علیہ السلام فرعِ مصطفےٰ اور ابنِ مصطفیٰ ہیں ، صلی اللہ علیہ وسلم ۔

چنانچہ فرماتے ہیں : ؎

یَقُوْلُ الْحُسْنُ بِلَا تَوَقُّفْ
مُحَمَّدٌ الْحَسَنُ اَبُوْ یُوْسُفْ

آپ کے جمال بے مثال کو دیکھ کر خود حُسن بغیر کسی توقف کے پکار اُٹھتا ہے کہ حُسن والے محمد صلی اللہ علیہ وسلم درحقیقت یوسف علیہ السلام کے 'اب' اور اصل ہیں ۔

ایک یوسف علیہ السلام پر ہی کیا موقوف —— جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام مخلوقات کی اصل ٹھہرے تو ظاہری وجود میں جو آپؐ کے جدِّ امجد ہیں، یعنی ابوالبشر آدم علیہ السلام، وُہ بھی حقیقت کے اعتبار سے آپؐ کے پسر قرار پاتے ہیں۔

"حدائق بخشش" میں اس حقیقت کو یُوں واضح کیا: ؎

ان کی نبوّت، ان کی ابوّت ہے سب کو عام
اُمّ البشر عروس انہی کے پسر کی ہے
"ظاہر میں میرے پھُول، حقیقت میں میرے نخل"
اس گُل کی یاد میں یہ صدا ابوالبشر کی ہے

اور یوسف علیہ السلام کے حُسن پر ہی کیا منحصر —— اہلِ سنّت کے نزدیک تو تمام انبیاء و رُسل کے جُملہ کمالات بارگاہِ مصطفوی کا فیضان وعطا ہے۔ امام بوصیری رح فرماتے ہیں: ؎

وَکُلُّھُمْ مِنْ رَسُوْلِ اللّٰہِ مُلْتَمِسٌ
غُرْفًا مِّنَ الْبَحْرِ اَوْ رَشْفًا مِّنَ الدِّیَمِ

(تمام انبیاء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بحرِ کرم سے ایک چُلّو کے، یا آپؐ کی بارانِ رحمت سے ایک چھینٹے کے طلبگار ہیں)

اور امام احمد رضا یُوں نغمہ سرا ہوتے ہیں: ؎

لا و ربّ العرش! جس کو جو ملا ان سے ملا
بٹتی ہے کونین میں نعمت رسول اللہ کی

اسی عقیدے کو "فتاوٰی رضویہ" کے خطبے میں تلمیح کے انداز میں بیان کیا ہے: ؎

اَلْبَحْرُ الرَّائِقُ ۞ مِنْہُ یَسْتَمِدُّ کُلُّ نَھْرٍ فَائِقٍ۔

"البحرالرائق" اور "النہرالفائق"، "کنزالدقائق" کی دو شرحیں ہیں۔ اعلحضرت



نے "منہ یستمد کل" کا اضافہ کر کے کیا ایمان افروز معنی پیدا کئے ہیں۔ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وُہ حیران کن سمندر ہیں کہ ہر فوقیت رکھنے والا دریا اور نہر انہی سے مدد لیتی ہے۔

گویا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فضل و کمال کے بحرِ ذخّار ہیں اور باقی انبیاء و رسل فوقیت رکھنے والے دریا اور نہریں۔ ظاہر ہے کہ دریاؤں اور نہروں میں وہی پانی بہتا ہے جو بھاپ بن کر سمندر سے اُٹھتا ہے اور کہیں بارش بن کر برستا ہے، کہیں برف بن کر گرتا ہے۔

## منقبت

اگر کسی مسئلے میں امام ابوحنیفہ اور قاضی ابویُوسف متفق ہوں تو فقہاء ان کو "شیخین" کہتے ہیں اور اگر قاضی ابویوسف اور امام محمد کا اتفاق ہو تو ان کو "صاحبین" کہا جاتا ہے۔ اور اگر امام ابوحنیفہ اور امام محمد کی ایک رائے ہو تو ان کو "طرفین" کا لقب دیا جاتا ہے۔ اب امام احمد رضا کا کمال دیکھئے کہ انہوں نے ان تینوں فقہی اصطلاحات کو صدیقِ اکبر رض اور فاروقِ اعظم رض پر منطبق کر دیا اور فرمایا:

لَاسِیَّمَا الشَّیْخَیْنِ الصَّاحِبَیْنِ ۞ الْاٰخِذَیْنِ مِنَ الشَّرِیْعَۃِ وَالْحَقِیْقَۃِ بِکِلَا الطَّرَفَیْنِ (خصوصاً رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے وہ دو بزرگ ساتھی جو شریعت و حقیقت کے دونوں کناروں کو تھامنے والے ہیں)

غرضیکہ کیا کیا لکھوں اور کہاں تک لکھوں کہ ع
نہ حُسنش غایتے دارد نہ سعدی را سخن پایاں

مگر فی الحال اختصار کے پیشِ نظر اتنا ہی کہوں گا کہ اتنے اوصاف و محاسن پر مشتمل خطبہ آج تک نہیں لکھا گیا —— باقی خصوصیات کو چھوڑیئے، صرف ایک خصوصیت

پر نظر ڈال لیجئے، آپ کو میرے دعوے کی صداقت کا یقین آجائے گا۔ اور وہ حیرت فزا
خصوصیت یہ ہے کہ اس خطبے میں مجموعی طور پر ۹۰ نوّے کتابوں اور اماموں کے نام
مذکور ہیں اور جس خوبی و لطافت سے مذکور ہیں اس پر فصاحت ناز کرتی ہے اور
بلاغت جھوم جھوم اُٹھتی ہے۔

یہ بھی ملحوظ رہے کہ فصاحت و بلاغت کی یہ رعنائیاں صرف خطبے تک ہی
محدود نہیں؛ بلکہ پورا فتاوٰی تخیّل کی نزاکتوں اور ادبی لطافتوں سے مالامال ہے۔
اگر اس کی تفصیل بیان کی جائے تو سیکڑوں صفحات درکار ہیں؛ تاہم ایک امتیازی
کمال کی طرف اہلِ ذوق کو متوجہ کرنا ضروری سمجھتا ہوں۔ احمد رضا کا معمول ہے کہ اگر کسی
سوال کا جواب زیادہ تفصیل سے دینا ہو تو اس کو مستقل رسالہ بنا دیتے ہیں اور
باقاعدہ اس کا نام رکھتے ہیں، یہ نام اس قدر موزوں، مناسب اور واقع کے مطابق
ہوتا ہے کہ پڑھنے والا امام احمد رضا کی دسترس اور رسائی پر حیران رہ جاتا ہے۔ ہر نام
میں مندرجہ ذیل چار خصوصیات مشترک ہوتی ہیں:

۱- ہر نام عربی میں ہوتا ہے خواہ رسالہ کسی بھی زبان میں ہو۔

۲- ہر نام دو حصوں پر مشتمل ہوتا ہے اور دونوں حصوں کا آخری حرف ایک ہی ہوتا
ہے، یعنی سجع کا پورا پورا خیال رکھا جاتا ہے۔

۳- ہر نام اسم بامسمّٰی ہوتا ہے۔ یعنی نام ہی سے پتا چل جاتا ہے کہ اس رسالے
کا موضوع کیا ہے۔

۴- ہر نام تاریخی ہوتا ہے، یعنی ابجد کے حساب سے اگر اس کے حروف کے
اعداد نکالے جائیں تو ان کا مجموعہ اس سن پر دلالت کرتا ہے جس میں وہ رسالہ
لکھا گیا۔

مثال کے طور پر رضا فاؤنڈیشن کے زیرِ اہتمام انتہائی آب و تاب سے چھپنے والی



فتاوٰی رضویہ کی پہلی جلد میں گیارہ رسالے ہیں۔ ان میں سے بطورِ نمونہ صرف تین نام
پیشِ خدمت ہیں:

(ا) اگر امام ابو حنیفہ اور صاحبین و متاخرین فقہاء کا کسی مسئلے میں اختلاف ہو جائے
تو اس صورت میں کس کے قول پر فتوٰی ہوگا؟ ——— امام صاحب کے؟
——— صاحبین و دیگر فقہاء کے؟ ——— یا بعض معاملات میں امام صاحب
کے قول پر اور بعض میں صاحبین و دیگر فقہاء کی رائے پر؟ ——— اس مسئلے کی
توضیح کے لئے امام احمد رضا نے جو رسالہ لکھا اس کے نام سے ہی ان کی
تحقیق واضح ہو جاتی ہے:

اجلی الاعلام، ان الفتوی مطلقا علی قول الامام

واضح اعلان کہ فتوٰی بہر صورت امام ابو حنیفہ کے قول پر ہے

(ب) کون سی نیند ناقضِ وضو ہے اور کونسی نہیں ——— اس کی تفصیلات سے قوم کو
آگاہ کرنے کے لئے جو رسالہ لکھا اس کا نام ہے:

نبہ القوم، ان الوضوء من ای نوم

قوم کو آگاہ کرنا کہ کون سی نیند کے بعد وضو ہے

(ج) حالتِ جنابت میں قرأت جائز ہے یا نہیں؟ ——— اگر جائز ہے تو کن کن
صورتوں میں؟ ——— ان مسائل سے پردہ اٹھانے والے رسالے کا نام ہے:

ارتفاع الحجب، عن وجوه قرأة الجنب

پردوں کا اُٹھ جانا، ان تمام صورتوں سے جو جنبی کی قرأت سے متعلق ہیں

تینوں رسائل کے نام مندرجہ بالا چاروں خصوصیات کے جامع ہیں جن میں سے
پہلی تین تو واضح طور پر نظر آرہی ہیں؛ البتہ چوتھی خصوصیت یعنی نام کا تاریخی ہونا،
استخراج کا تقاضا کرتی ہے۔ نبہ القوم کا استخراج درج ذیل ہے کیونکہ یہ نام

تینوں میں مختصر ہے، باقیوں کو اس پر قیاس کر لیجئے۔

نبہ القوم　ن، ب، ہ، ا، ل، ق، و، م

۵۰ + ۲ + ۵ + ۱ + ۳۰ + ۱۰۰ + ۶ + ۴۰ ——————— = ۲۳۴

ان الوضوء من ای نوم　ا، ن، ا، ل، و، ض، وٗ، م، ن، ا، ی، ن، و، م　+

۱ + ۵۰ + ۱ + ۳۰ + ۶ + ۸۰۰ + ۶ + ۴۰ + ۵۰ + ۱ + ۱۰ + ۵۰ + ۶ + ۴۰ = ۱۰۹۱

———

۱۳۲۵

۱۳۲۵۔ اس کا مجموعۂ اعداد ہے اور یہی سنِ تاریخ ہے۔

امام احمد رضا کے سوا ایسے عمدہ، اعلیٰ، دلنشین اور فکر و فن کے شہکار نام کون رکھ سکتا ہے! تاریخ میں کسی ایک فاضل کا نام بتا دیجئے جس نے اتنے رسالے لکھے ہوں اور ان کے ایسے خوبصورت نام رکھے ہوں!

بلاشبہ امام احمد رضا متنبی کے اس شعر کا حقیقی مصداق ہیں ؎

مضت الدھور وما اتین بمثلہ
ولقد اتی فعجزن عن نظرائہ

وصلی اللہ علیٰ سیدنا و مولینا محمد و علیٰ آلہ و اصحابہ و ذریاتہ اجمعین

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام　شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
اُن کے مولیٰ کے ان پر کروڑوں درود　اُن کے اصحاب و عترت پہ لاکھوں سلام
شافعی، مالک، احمد، امام حنیف　چار باغِ امامت پہ لاکھوں سلام
بے عذاب و عتاب و حساب و کتاب　تا ابد اہلِ سنّت پہ لاکھوں سلام

ایک میرا ہی رحمت پہ دعویٰ نہیں
شاہ کی ساری امت پہ لاکھوں سلام

آمین یا ربّ العٰلمین

---

پروفیسر ثناء اللہ بھٹی
سابق چیئرمین شعبۂ ریاضی پنجاب یونیورسٹی

# ریاضیاتی علوم میں

# امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ کے کارہائے نمایاں

(عنوانِ بالا پہ لکھے جانے والے مقالہ کی تلخیص)

امام احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ ایک جامع العلوم ، یگانہ اور عبقری ہستی تھے ۔ آپ نے نہ صرف علومِ دینیہ میں بے محابا محققانہ اور مجتہدانہ کام کیا بلکہ علومِ عقلیہ میں بھی اپنے ہم عصر علماء سے کہیں زیادہ تصانیف و تالیفات تحریر کر ڈالیں ۔ حیرت کی بات تو یہ ہے کہ ایک ایسے عالمِ دین نے ، جسے کالج یا یونیورسٹی میں تعلیم حاصل کرنے کا موقعہ نہ ملا ، ریاضی کی کئی شاخوں میں مثلاً ہندسہ ، علمِ مثلث کروی ، علمِ ہیئت ( علمِ فلکیات ) میں برصغیر کے تمام پیشہ ور ریاضی دانوں سے کہیں زیادہ کام کر دکھایا ۔

آپ کو کسی ذریعہ سے معلوم ہوا کہ حساب میں ضرب ، تقسیم اور قوت و جذر کے عوامل لوگرتھم کی مدد سے بہت آسان ہو جاتے ہیں ، سو آپ نے انگریزی کی ایک اچھی سی لوگرتھم کی کتاب کا اردو میں ترجمہ کرایا ۔ اس کے مطالعہ سے آپ کو اس طریقہ میں مہارتِ تامہ حاصل ہو گئی ۔ سو آپ نے اِس طریقہ کو دینی مسائل کے حل میں جہاں دقیق حسابی عمل کی ضرورت پڑتی ہے ، جابجا استعمال کیا ہے ۔

آپ نے یہ بھی محسوس کیا کہ بعض دینی مسائل میں مثلث کروی اور علم فلکیات کی ضرورت پڑتی ہے ، سو آپ نے ان علوم کی طرف ایسی توجہ دی کہ آپ ان میں بہت سا تحقیقی کام کرنے میں بھی کامیاب ہو گئے ۔

بعض جزئیات میں آپ سے اختلاف کی گنجائش موجود ہے ، لیکن اس سے



آپ کی عظمت میں کوئی فرق نہیں پڑتا ۔ آج تک کوئی ریاضی دان یا سائنس دان ایسا نہیں ہوا جس کے کام میں بعد کے ماہرین نے ترمیم و اصلاح نہ کی ہو ۔ علومِ عقلیہ میں تو اختلاف ہی سے ترقی و وسعت ہوتی ہے ۔ خود امام صاحبؒ نے کئی عقلی اور نقلی مسائل میں علمائے سلف سے اختلاف کیا ہے ۔

علمائے دین کو چاہیئے کہ آپ کے علوم کو سیکھیں ، ان پہ عمل کریں اور انھیں عامۃ المسلمین تک پہنچائیں تاکہ بعض حلقوں میں جو آپ کے خلاف الرجی موجود ہے وُہ دور ہو ۔

فقیر کے خیال میں آپ کے علمی کام سے بھی زیادہ اہم آپ کا محققانہ اور مجتہدانہ اندازِ بیان ہے ۔ دورِ جدید کے علماء کو چاہیئے کہ وہ بھی بقول علامہ اقبالؒ :

ے زمانے با ارسطو آشنا باش — دمے با سازِ بیکن ہم نوا باش
ولیکن از مقامِ شاں گزر کن — مشو گم اندریں منزل سفر کن

( جس پر امام صاحبؒ نے پُورا پورا عمل کیا )

اندھی تقلید کی بجائے محققانہ انداز اپنائیں اور علومِ نقلیہ کے حصول کی بھی مساعی کریں ۔

ریاضیاتی علوم میں امام صاحبؒ کے کام کا تنقیدی جائزہ لینے کی ضرورت ہے ۔ یہ کام کوئی شخصِ واحد نہیں کر سکتا کیونکہ آپ کا بیشتر کام فارسی اور عربی میں ہے اور جو علماء فارسی اور عربی میں مہارت رکھتے ہیں وہ اکثر ریاضی سے نابلد ہیں اور جو حضرات ریاضی جانتے ہیں انھیں فارسی اور عربی زبانوں میں مہارت حاصل نہیں ۔ سو ضروری ہے کہ اِس کام کے لئے ایک بورڈ تشکیل دیا جائے جس میں دونوں طرح کے علماء شامل ہوں اور وہ مل جل کر کام کریں ۔

ایسے بورڈ کی تشکیل اوّل تو حکومت اور یونیورسٹیوں کو کرنی چاہیے۔
اگر وہ نہ کر پائیں تو قوم کے مخیّر حضرات کو اس طرف توجہ دینا چاہیے۔

آخر میں دُعا ہے کہ رب کریم ہم سب کو امام صاحبؒ کے نقشِ قدم پر چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین!

---

پروفیسر محمد اسحاق بھٹی

ادارہ ثقافت اسلامیہ، لاہور

سابق ایڈیٹر "الاعتصام" و مصنف فقہائے ہند

# فتاویٰ رضویہ ایک عظیم الشّان فقہی ذخیرہ

برصغیر پاکستان و ہندوستان کی سرزمین علم و فضل کے اعتبار سے بڑی سرسبز و زرخیز ہے۔ ہر دور میں یہاں بے شمار اربابِ فضل و اصحابِ کمال پیدا ہوئے، اُنھوں نے بے پناہ علمی خدمات سرانجام دیں۔ قرآن مجید کی تفاسیر، احادیثِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی شروح سپردِ قلم کیں اور فقہی مسائل پر مختلف انداز میں بہت سی کتابیں تصنیف کی ہیں۔ چودھویں صدی ہجری میں جو حضرات بہت نمایاں ہو کر برصغیر کے میدانِ علم میں اُترے ان میں مولانا احمد رضا بریلوی کا اسم گرامی خاص طور پر قابلِ ذکر ہے وُہ ہر شعبۂ علم اور ہر گوشۂ تحقیق میں اپنا ایک مقام رکھتے ہیں۔

مولانا مذکور کثیر التصانیف عالمِ دین تھے اور ان کے معلومات کا دائرہ بہت وسیع تھا جس کی وضاحت متعدد حضرات نے اپنے مقالات و مضامین میں کی ہے، بلکہ بعض اصحابِ تحقیق ان کی علمی خصوصیات پر کام کر رہے ہیں اور بعض حضرات نے اس سلسلہ میں مستقل کتب تصنیف کی ہیں جن میں مولانا کی زندگی کے تمام پہلوؤں کو زیرِ بحث لایا گیا ہے بلکہ یہ معلوم کر کے خوشی ہُوئی کہ ملک و بیرونِ ملک اہم علمی مراکز میں مولانا پر کام ہو رہا ہے۔ یہ ناقابلِ انکار حقیقت ہے کہ مولانا احمد رضا رحمہ اللہ کو اللہ تعالیٰ نے بہت سی خصوصیات سے نوازا تھا ان میں سے ایک خصوصیت یہ تھی کہ وہ علمِ فقہ سے متعلق انتہائی گہری اور دقیق نظر رکھتے تھے۔ اس فن میں اللہ تعالیٰ نے ان کو درک و نظافت کی نعمت فراوانی سے عطا فرمائی تھی۔ اُنھوں نے چھوٹی عمر ہی میں



فتویٰ نویسی کا سلسلہ شروع کر دیا تھا جو زندگی کے آخری لمحات تک ان کی دلچسپی کا مرکز رہا، مختلف ممالک و اطراف سے سیکڑوں استفتاء آتے جن کا جواب نہایت ہی تحقیق سے لکھتے اور فتویٰ کو مدلل فرماتے ہوئے کُتبِ فقہ کی عبارتوں کی عبارتیں بلا تکلف لکھتے چلے جاتے ہیں۔ یوُں معلوم ہوتا ہے کہ تمام ماخذِ کتب انھیں ازبر تھیں، اگرچہ آپ امام ابُوحنیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ کے مقلد تھے لیکن دیگر تمام ائمۂ فقہ کے افکار و نظریات سے بھی مکمل طور پر آگاہ تھے۔ ان کے مطالعہ کی حدود بہت وسیع تھیں جس کی وجہ سے وہ نہایت ہی آسانی سے مسئلہ کی تہ تک پہنچ جاتے تھے۔

فتاویٰ کی صورت میں ان کی فقہی مساعی "فتاویٰ رضویہ" کے نام سے بارہ ۱۲ ضخیم جلدوں پر محیط ہیں۔ یہ ضخیم جلدیں جہاں ہزاروں مسائل کی تحقیقات پر مشتمل ہیں وہاں وہ سیکڑوں علوم کو بھی اپنے دامنِ صفحات میں لئے ہُوئے ہیں۔

اُردو خواں حضرات کے لئے اس فقہی اور علمی ذخیرے سے استفادہ کو آسان بنانے کے لئے عربی عبارات کا ترجمہ اور حوالہ جات کی تخریج اور جدید انداز سے پیرا بندی ضروری تھی۔ یہ معلوم کر کے خوشی ہُوئی کہ یہ اہم خدمت رضا فاؤنڈیشن جامعہ نظامیہ رضویہ اندرون لوہاری گیٹ لاہور کے تحت سرانجام دی جا رہی ہے، جس کا اہتمام و انصرام جناب مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی فرما رہے ہیں۔ تخریج و ترجمہ کا یہ کام کتاب الطہارت تک چار جلدوں میں اشاعت پذیر ہو چکا ہے۔ یہ چاروں جلدیں نہایت خوب صورت ہیں، جن کی کتابت، طباعت، کاغذ اور جلد اعلیٰ و معیاری ہے۔ خدا کرے یہ عظیم کام مکمل ہو سکے اور شائقینِ علم کے مطالعہ میں آسکے۔ آمین!

---

صاحبزادہ سید خورشید احمد گیلانی، لاہور

## اعلیحضرت فاضل بریلوی رحمہ اللہ

ع اب ڈھونڈ انھیں چراغِ رُخِ زیبا لے کر

ایک آدمی اگر کوہِ ہمالہ کی چوٹی پر کھڑا ہو اور وہ نیچے کی طرف دیکھے تو اُسے ہر چیز بہت چھوٹی نظر آئے گی، خواہ وہ چیزیں اپنے طور پر بہت بڑی ہوں۔ اس لئے کہ وہ خود بہت بلندی پر کھڑا ہوتا ہے۔ لیکن وہی شخص اگر اپنے اُوپر آسمان کی طرف دیکھے تو وہ خود کو آسمان کی وسعت کے مقابلے میں بہت سُکڑا ہوا، اس کی بلندی کے سامنے اپنے آپ کو بہت پست اور اس کے حجم کے تناظر میں اپنی ذات کو رائی کے دانے کے برابر سمجھے گا۔

کچھ اسی طرح کی صورتِ حال کا سامنا اس شخص کو کرنا پڑتا ہے جو عالمِ اسلام کی عبقری شخصیت اور برِّ صغیر کی انتہائی عظیم المرتبت ہستی اعلٰحضرت فاضلِ بریلویؒ کے بارے میں کچھ کہنا اور ان پر کچھ لکھنا چاہتا ہو۔ اس دور کا کوئی بڑے سے بڑا عالم، فاضل، مفتی، فقیہ، محدّث، مفسّر، متکلّم، مصنّف اور شاعر علوم و فنون کے کوہِ ہمالہ پر کیوں نہ کھڑا ہو اور ہر ایک اُس کے سامنے بونا اور ٹھنگنا کیوں نہ نظر آ رہا ہو مگر جب وہ اعلٰحضرت فاضلِ بریلویؒ جیسے علم و فضل اور تحقیق و تصنیف کے آسمان پر نظر ڈالتا ہے تو دوسروں کا کیا مذکور، وہ خود اپنے آپ کو بہت کوتاہ قامت اور پست شخصیت نظر آنے لگتا ہے۔ اُن پر بات کرتے ہوئے بڑے سے بڑے خطیب کی زبان لڑکھڑانے لگتی ہے اور بڑے سے بڑے ادیب کی نوکِ قلم سے الفاظ ٹوٹ ٹوٹ کر گرنے لگتے ہیں، نہ زبان کی باگ ہاتھ میں رہتی ہے اور نہ



قلم کی رکاب پاؤں میں، یک رُخا آدمی بھلا کہاں تک ہمہ جہت شخصیت کو اپنے فکر و خیال کے دائرے میں قابُو رکھ سکتا ہے!

دراصل فاضلِ بریلویؒ کی شخصیت ایک ہشت پہلو ہیرے جیسی ہے جس طرح اُسے سورج کی روشنی کے رُخ پر رکھا جائے تو ہر کونے سے ایک نیا رنگ نظر پڑتا ہے، کسی سمت سے سُنہری، کسی جانب سے نیلا، کسی طرف سے سُرخ، کسی پہلو سے سبز، کسی زاویے سے نارنجی اور کسی گوشے سے آسمانی رنگ جھلکتا ہے۔

اعلٰحضرتؒ کو بھی آفتابِ علم کی روشنی میں دیکھا جائے تو ان کی شخصیت کے کئی رنگ اپنے اندر دل و نگاہ کی جاذبیت کا سامان لئے ہُوئے ہیں، اُن کے بارے میں سُن کر یا پڑھ کر زبان پر بے اختیار آجاتا ہے ؎

کوئی تصویر نہ اُبھری تیری تصویر کے بعد
ذہن خالی ہی رہا کاسۂ سائل کی طرح

تفسیر، ترجمہ، حدیث، فقہ، کلام، بیان، معانی، فلسفہ، منطق، مناظرہ، عقائد، ان میں سے ایک ایک شعبۂ علم انسان سے پُوری زندگی صرف کرنے کا مطالبہ کرتا ہے۔ لیکن فاضل بریلویؒ کے ہاں تو ان روایتی اور قدیم علوم کے ساتھ ساتھ عقلی اور جدید علوم کا ذخیرہ نظر آتا ہے۔ اگر کوئی آدمی ایک بار اس ذخیرے میں قدم رکھ لے تو وہ زندگی بھر واپسی کا راستہ بھُول جائے۔

علم الکیمیا سے علم الادویہ اور شماریات سے ارضیات اور جغرافیہ سے معاشیات تک ایک طویل اور وسیع سلسلہ ہے جس کی ایک ایک کڑی فاضلِ بریلویؒ نے اپنے ہاتھ سے سُلجھائی اور سنواری ہے۔

ہم نے آج کے دَور میں ایسے کئی نامور اہلِ دانش و صاحبِ علم دیکھے ہیں جنھوں نے چشمۂ علم و دانش سے بمشکل دو گھونٹ بھرے اور انھیں اُبکائیاں

شروع ہوگئیں، جی متلانے لگا اور پیٹ میں قراقر اُٹھنے لگے۔ کوئی تجدد کے خبط میں مبتلا ہوگیا، کسی نے اعتزال کی راہ اپنا لی، کچھ نے دین کی نئے سرے سے تہذیب و تشکیل کا فریضہ سنبھال لیا، بعض اسلاف کے پُورے اثاثۂ فکر کو تیلی دکھانے پر تُل گئے، کئی ایسے بھی ہُوئے کہ ہلدی کی گانٹھ لے کر پنسار بن بیٹھے، اور وہ بھی ہیں جنھیں اپنی مٹی پر چلنے کا سلیقہ نہ آیا اور سنگِ مرمر پہ چلنے لگے جس کے نتیجے میں قدم قدم پر پھسلنے لگے۔ مگر فاضلِ بریلوی پُورا میخانۂ علم و دانش نوشِ جان کر کے لمحے بھر کو نہیں لڑکھڑائے اور اپنی جڑوں پر جمے رہے ؎

دُنیا نے اپنے آپ کو بدلا گھڑی گھڑی
اِک اہلِ عشق ہیں کہ جہاں تھے وہیں رہے

علم کے دعویدار تو بے شمار نظر آتے ہیں مگر ناموسِ علم کے پاسدار بہت کم ہوتے ہیں، علم نگلنے والے لوگوں کی فہرست تو بہت طویل ہے مگر اسے ہضم کرنے والے بہت قلیل ہیں، اپنے علم کو بزمِ ناز کی زینت بنانے والے کسی دور میں کم نہیں رہے مگر اپنے سرمایۂ علم کو بارگاہِ نیاز میں لُٹانے والے ڈھونڈے سے خال خال ملتے ہیں، محض علم چاٹنا اور بات ہے لیکن فیضِ عشق بانٹنا چیزے دیگر! مکتب و مدرسہ کی راہ کس نے نہیں دیکھی، مزہ تو جب ہے کہ آدمی گمراہ نہ ہو، کتاب کون نہیں پڑھ سکتا لطف تو تب ہے کہ صاحبِ کتاب سے نسبت جُڑی رہے۔ قلم و قرطاس سے کون واقف نہیں، بات تو تب بنے کہ جان و دل حرف ناشناس معلّم اور قرطاس ناآشنا مربّی کے لئے وقف رہیں۔ بابا ذہین شاہ تاجیؒ فرمایا کرتے تھے، ؎

شیخ میخانے میں آنے کو مسلماں آیا
کاش میخانے سے نکلے تو مسلماں نکلے

ہمیں اعلحضرت فاضلِ بریلویؒ کے ہاں یہ بات نظر آتی ہے کہ وہ علم کے ساتھ ساتھ



ناموسِ علم کا پاس رکھنے والے تھے، ریاست نان پارہ کے والی کے ہاں ہونے والی خصوصی تقریب پر مدحیہ قصیدہ لکھنے کے بجائے اپنے آقا و مولا صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت لکھ کر بھیج دیتے ہیں، اور نعت بھی وہ جس میں تغزّل اپنے عروج پر ہے اور تقدّس بھی نقطۂ کمال پر ؎

وہ کمالِ حُسنِ حضور ہے کہ گمانِ نقص جہاں نہیں
یہی پھُول خار سے دُور ہے یہی شمع ہے کہ دھُواں نہیں

پھر فرماتے ہیں: ؎

کروں تیرے نام پہ جاں فدا، نہ بس ایک جاں دو جہاں فدا
دو جہاں سے بھی نہیں جی بھرا، کروں کیا کروڑ جہاں نہیں

وہ جو عرب کے مایۂ ناز شاعر فرزدق نے کہا تھا کہ شاعری میں بعض مقامات ایسے آجاتے ہیں کہ سجدہ واجب ہوجاتا ہے تو فاضلِ بریلویؒ کا یہ شعر اُسی پائے کا ہے جہاں ذوق اور وجدان کی پیشانی بے اختیار جُھک جاتی ہے، اور اس نعت کا مقطع تو غضب کا ہے جس میں اہلِ زر کی دولت پر طنز اور سیّد الکونینؐ کی دریوزہ گری پر فخر کا اظہار ہے اور ساتھ ہی ساتھ مسندِ علم و فقر کا وقار ہے ؎

کروں مدحِ اہلِ دُوَل رضاؔ پڑے اس بلا میں مری بلا
میں گدا ہوں اپنے کریم کا، میرا دین پارۂ ناں نہیں

آج کل "عبقری" اور "نابغہ" کا لفظ بہت سستا ہوگیا ہے اور ہر تیسرا چوتھا پڑھا لکھا آدمی خود کو عبقری اور نابغہ کہلوانے پر مُصر ہے، اور علّامہ ہونا تو ہر ایک کے بائیں ہاتھ کا کھیل بن گیا ہے، جس کی بازار میں ذراسی "بِکری" ہو وہ عبقری بن جاتا ہے اور جس کو معمولی سی "قوّتِ ناطقہ" مل جائے وہ نابغہ ہوجاتا ہے حالانکہ سر مُنڈوانے سے کوئی قلندر اور یُونان میں پیدا ہونے سے سکندر نہیں بن جاتا۔ آدابِ

قلندری سے ہر شخص آگاہ نہیں ہو سکتا اور شانِ سکندری کا ہر فرد حامل نہیں ہوتا، اس لئے عبقری اور نابغہ صدی بھر میں دو چار ہی ہوتے ہیں اگر ان کی قطاریں لگنی شروع ہو جائیں تو ہر ڈھیلے کے نیچے سے ارسطو اور افلاطون ہی برآمد ہوں گے۔ صورتِ حال اگر اس طرح ہو تو کسان کھیتوں میں گاجر مُولی لگانے کے بجائے سقراط اور بقراط اگانا شروع کر دیں۔

بلاشبہ فاضلِ بریلویؒ عبقریٔ عصر اور نابغۂ روزگار شخصیت تھے جن کی علمی تخلیقات سے استفادہ کرنے کے لئے بذاتِ خود تخلیقی ذہن درکار ہے، روایتی ذہن تو چار قدم چل کر ہانپ جاتا ہے۔ میری بات پر اعتبار نہ آئے تو ان کی تصنیفات کی فہرست ملاحظہ کر لیجئے، متن تو دُور کی بات ہے فقط کتابوں کے نام سمجھنے کے لئے المنجد جیسی کتبِ لُغت کی ہمہ وقت ضرورت لاحق رہتی ہے، مثلاً علمِ لوگارثم، علمِ تکسیر، علمِ زیجات، علمِ ارثماطیقی، علمِ توقیت اور ٹرگنومیٹری پر اُن کی تخلیقات پڑھنے اور سمجھنے والے لوگ اس خطے میں کتنے ہوں گے؟ شاید بڑی آسانی کے ساتھ انگلیوں پر گِنے جا سکیں۔

فاضلِ بریلویؒ کی کوئی چھوٹی یا بڑی تصنیف ایسی نہیں ہے جس کا نام تاریخی نہ ہو، یہ بھی تو تخلیقی ذہن کا کرشمہ ہے۔ حیرت ہے کہ جنھیں اپنی تاریخِ پیدائش تک یاد نہیں وہ اعلحضرتؒ کے منہ لگتے ہیں۔ انسائیکلوپیڈیا کا لفظ ہم سب نے سُنا پڑھا ہے جس کا معنیٰ ہے "جامع العلوم"، وہ کتاب یا تالیف انسائیکلوپیڈیا کہلاتی ہے جس میں متعدد، متنوع اور متفرق علوم جمع کر دئے گئے ہوں۔ مگر سچی بات یہ ہے کہ چلتی پھرتی اور سانس لیتی انسائیکلوپیڈیا تو فاضل بریلویؒ کی شخصیت ہے جنھیں پچپن ۵۵ اقسامِ علم پر قسامِ ازل نے دسترس عطا کر دی تھی۔ ہزاروں صفحات پر مشتمل فتاویٰ رضویہ کی بارہ ۱۲ ضخیم مجلدات ہمارے اس دعوے کا



ناقابلِ تردید ثبوت ہے۔

اگر کسی انجان آدمی کے سامنے فاضلِ بریلویؒ کی جملہ تصانیف رکھ دی جائیں جن سے ایک کوٹھا بھر جاتا ہے تو وہ یقیناً یہی سمجھے گا کہ حکومت کی طرف سے کروڑوں روپے کی گرانٹ پر چلنے والے کسی ادارے نے باقاعدہ بیسیوں اہلِ قلم کا بورڈ بٹھا رکھا ہے جن کے ذمّے شب و روز تحقیق و تصنیف کا کام ہے اور وہ قلمکار غمِ جاناں اور غمِ دوراں سے بے نیاز ہو کر لکھنے کا کام کرتے ہیں، ہر طرح کی فراغت اور سہولت نے اُن سے اتنی کتابیں لکھوائی ہیں، لیکن اُسی آدمی کو اگر یہ بتا دیا جائے کہ یہ کام کسی ادارے، کسی اکیڈمی، کسی بورڈ اور کسی ریسرچ انسٹی ٹیوٹ نے نہیں کیا بلکہ کتابوں کا یہ انبار ایک ہی شخصیت کا تخلیقی شاہکار ہے تو اُسے یہ ماننے کو ذہن بنانے کے لئے کئی ہفتے کا عرصہ درکار ہے، تب جا کر وہ سمجھ پائے گا۔

مت سہل ہمیں جانو، پھرتا ہے فلک برسوں
تب خاک کے پردے سے انسان نکلتا ہے

اس سلسلے میں ایک اور بات بھی لائقِ توجہ ہے کہ لکھنے پڑھنے کا اتنا بھاری بھرکم کام آدمی کے دماغ کا رس نچوڑ لیتا ہے، ہر وقت اُس کی رگیں پھُولی رہتی ہیں، جبین شکن آلُود اور احساس کی دنیا گرد آلُود ہو جاتی ہے، آدمی کرمِ کتابی بن کر رہ جاتا ہے، خشک موضوعات پر لکھتے لکھتے طبیعت پر خُشکی کا لیپ چڑھ جاتا ہے، ذوق و کیف کا عالم اس کے لئے اجنبی بن جاتا ہے، ایسے آدمی کے بارے میں یہ گمان بلکہ یقین ہو جاتا ہے کہ کوئی اس سے ذرا قریب ہو کر گزرا تو شاید وہ چھل جائے کیونکہ یہ تجربہ ہے کہ کتابی علم چنگے بھلے اور بانکے سجیلے آدمی کو جلا بھُنا اور کھُردرا بنا دیتا ہے۔ علم کی ہیبت اور خشونت اس درجہ بڑھ جاتی ہے کہ لفظ بیچارے کانپتے اور حرف ہانپتے ہوئے دکھائی دیتے ہیں، لیکن فاضل بریلویؒ کو مبداء فیاض نے علم و فن اگر

منوں کے حساب سے دیا تو ذوقِ عشق بحمد اللہ ٹنوں کی مقدار میں بخشا، ذوقِ غلامیِ رسولؐ کا اور عشقِ ذاتِ مصطفٰےؐ کا۔ جب وہ مسندِ افتاء پر ہوں تو بالغ نظر مفتی، حدیث پڑھا رہے ہوں تو عظیم محدّث، فقہی مسائل پر بات کر رہے ہوں تو فقیہِ اعظم، اور فنِ میراث زیرِ غور ہو تو ماہرِ علم المیراث دکھائی دیتے ہیں، اُن کی قامت پر ہر قبا خُوب سجتی ہے مگر جب وہ کُوچۂ نبیؐ میں ہوں تو اُن کی شانِ گدائی پر دارا و سکندر کو رشک آنے لگتا ہے، جب وہ وقفِ ذکرِ رسولؐ ہوتے ہیں تو وجدان درود پڑھنے لگتا ہے، جب اُن کے ہاتھ میں نعت کا کشکول ہوتا ہے تو فرشتے بھیک مانگنے کو قطار اندر قطار زمین پر اُترتے دکھائی دیتے ہیں، جب اُن کے لبوں پر نامِ مصطفٰےؐ آتا ہے تو شہد کی بارش ہونے لگتی ہے، جب اُن کا موضوعِ سخن حضورؐ کا چشمۂ فیض ہوتا ہے تو ساغرِ دل چھلک چھلک جاتا ہے، جب یادِ حبیبؐ کا چاند اُن کے دل کے آنگن میں اُترتا ہے تو شبِ ہجراں چمک چمک جاتی ہے، اور جب وہ اپنی شاعری میں حُسنِ سرکارؐ کا مضمون باندھتے ہیں تو غنچۂ فن چٹک چٹک جاتا ہے۔ ذرا آپ بھی ملاحظہ فرمائیں اس مرتبے کا شعر آپ کو کہاں ملے گا؟ ؎

عرش سے مژدۂ بلقیسِ شفاعت لایا
طائرِ سدرہ نشیں مُرغِ سُلیمانِ عرب

فاضلِ بریلویؒ کو علم نے تنک چڑھا اور زُہد نے سرپھرا نہیں بنایا کہ گردن اکڑی رہے اور چہرہ سُکڑا رہے، بلکہ اُن کا لہجہ انکسار کا غمّاز اور سوز کا ترجمان ہے، کہتے ہیں: ؎

ایک میں کیا مِرے عصیاں کی حقیقت کتنی
مُجھ سے سَو لاکھ کو کافی ہے اشارا تیرا

مُفت پالا تھا کبھی کام کی عادت نہ پڑی
اب عمل پُوچھتے ہیں ہائے نکمّا تیرا

تیرے ٹکڑوں سے پلے، غیر کی ٹھوکر پہ نہ ڈال
جِھڑکیاں کھائیں کہاں چھوڑ کے صدقہ تیرا



فتاوٰی پر کام کرتے کرتے جب اُن کے قلم سے یہ اشعار نکلتے ہیں تو وجد کی کیفیت طاری ہو جاتی ہے ؎

اُن کی مہک نے دل کے غنچے کِھلا دیئے ہیں
جس راہ چل دیئے ہیں کُوچے بسا دیئے ہیں

اِک دل ہمارا کیا ہے، آزار اُس کا کتنا
تم نے تو چلتے پھرتے مُردے جِلا دیئے ہیں

اُن کے نثار کوئی کیسے ہی رنج میں ہو
جب یاد آ گئے ہیں سب غم بُھلا دیئے ہیں

اِس نعت کے سامنے تغزّل کی اباحت شرمانے لگتی ہے، یہ اشعار ایک بار پڑھیئے اور عمر بھر سر دُھنیئے۔ فاضل بریلویؒ کی یہ نعت تو نغمۂ زبور ہے۔ چند شعر ملاحظہ ہوں: ؎

حُسن کھاتا ہے جس کے نمک کی قسم
وہ ملیحِ دل آرا ہمارا نبیؐ

کیا خبر کتنے تارے کِھلے چُھپ گئے
پر نہ ڈوبے نہ ڈوبا ہمارا نبیؐ

جس کی دو بُوند ہیں کوثر و سلسبیل
ہے وہ رحمت کا دریا ہمارا نبیؐ

جس کے تلووں کا دھوون ہے آبِ حیات
ہے وہ جانِ مسیحا ہمارا نبیؐ

میرا ایمان اور عقیدہ ہے کہ آج کے گُتھم گُتھا اور چھینا جھپٹ قسم کے دَور میں عشقِ رسولؐ کی سوغات بانٹنے کی ضرورت ہے، آج امریکہ اور یورپ ہماری اس متاع کو لُوٹنے کی فکر میں ہے، کیوں کہ اُسے معلوم ہے کہ اُمّتِ مُسلمہ جب کبھی ڈوب ڈوب کر اُبھرے گی، جب کبھی ٹوٹ ٹوٹ کر جُڑے گی، گِر گِر کر اُٹھے گی اور مر مر کر جئے گی تو عشقِ رسولؐ کے سہارے ہی اُبھرے گی، ذاتِ نبیؐ پر جُڑے گی، نظامِ مصطفٰےؐ پر اُٹھے گی اور یادِ حبیبؐ سے جئے گی۔

دولتِ درد اور متاعِ عشق کوئی معمولی چیز نہیں کہ جس کی حفاظت سے ہم غافل ہو جائیں، اس سے محرومی کا تلخ ذائقہ ہم یورپ سے پُوچھیں، جس کے پاس سب کچھ ہے مگر اپنا آپ نہیں بچا، دل رہ گیا مگر دھڑکن نام کو نہیں،

آنکھیں سلامت ہیں مگر نُور سے خالی، اور وجود باقی ہے مگر گرمیٔ احساس سے محروم۔ آیئے ہم اپنی اس کمٹمنٹ کو حقیقت بنا دیں ؎

اِک عشقِ مُصطفےٰؐ ہے اگر ہو سکے نصیب
ورنہ دھرا ہی کیا ہے جہانِ خراب میں

---

کتبہ محمد شریف گل